وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا يَصْبِرُ عَلٰى لَأْ وَآئِهَا وَشِدَّتِهَا اِلَّا كُنْتُ لَهٗ شَهِيْدًا اَوْ شَفِيْعًا يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

کرے گا مدینہ کی بھوک، پیاس اور مشقت پر تو میں اس کا شفیع ہوں گا (یعنی اگر وہ گنہ گار رہے) یا گواہ ہوں گا (یعنی اگر وہ نیکوکار رہے) قیامت کے دن۔

۳۳۴۶: عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ صَبَرَ عَلٰى لَأْ وَآئِهَا وَشِدَّتِهَا كُنْتُ شَهِيْدًا اَوْ شَفِيْعًا يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ يَعْنِي الْمَدِيْنَةَ۔

۳۳۴۶: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ وہی قول جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کیا ہے۔

۳۳۴۷: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَا يَصْبِرُ عَلٰى لَأْوَاءِ الْمَدِيْنَةِ وَشِدَّتِهَا اَحَدٌ مِنْ اُمَّتِيْ اِلَّا كُنْتُ لَهٗ شَفِيْعًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَوْ شَهِيْدًا۔

۳۳۴۷: مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

۳۳۴۸: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهٖ۔

۳۳۴۸: اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

۳۳۴۹ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَصْبِرُ اَحَدٌ عَلٰى لَأْوَاءِ الْمَدِيْنَةِ بِمِثْلِهٖ۔

۳۳۴۹: اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث روایت کی گئی ہے۔

## بَابُ : صِيَانَةِ الْمَدِيْنَةِ مِنْ دُخُوْلِ الطَّاعُوْنِ وَالدَّجَّالِ اِلَيْهَا

## باب: طاعون اور دجال سے مدینہ طیبہ کا محفوظ رہنا

۳۳۵۰: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى اَنْقَابِ الْمَدِيْنَةِ مَلٰٓئِكَةٌ لَّا يَدْخُلُهَا الطَّاعُوْنُ وَلَا الدَّجَّالُ ۔

۳۳۵۰: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”کہ مدینہ کے ناکوں پر فرشتے ہیں کہ اس میں طاعون اور دجال نہیں آ سکتا۔“

تشریح ۞ اس حدیث سے فضیلت مدینہ کی اور ثواب وہاں کی سکونت کا اور درجہ وہاں کے ساکنین کا معلوم ہوا۔

۳۳۵۱: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَاْتِي الْمَسِيْحُ مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ هِمَّتُهُ الْمَدِيْنَةُ حَتّٰى يَنْزِلَ دُبُرَ اُحُدٍ ثُمَّ تَصْرِفُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَجْهَهٗ قِبَلَ الشَّامِ وَهُنَالِكَ يَهْلِكُ ۔

۳۳۵۱: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ”مسیح دجال آئے گا مشرق کی طرف سے ارادہ اس کا مدینہ کا ہوگا یہاں تک کہ اترے گا کوہ احد کے پیچھے اور فرشتے اس کا منہ وہیں سے شام کی طرف پھیر دیں گے اور وہیں تباہ ہو جائے گا۔“

تشریح ۞ مسیح کا لفظ جناب عیسیٰ علیہ السلام کے واسطے بولا جاتا ہے اور دجال کے واسطے بھی اور اس کے دو معنی ہیں۔ ایک چھونے والا۔ اس معنی

سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اس کا اطلاق آتا ہے کہ وہ جس کو چھو دیتے تھے اچھا ہو جاتا تھا اور مسیح کے معنی ممسوح بھی ہیں یعنی ملا ہوا دبا ہوا اس کی آنکھ چونکہ اندھی ہے اس لیے اسے مسیح کہا یا اس نظر سے کہ وہ بھی دعوے کرے گا کہ میں مسیح ہوں اور لوگ اس خبیث کے دھوکے اور فریب میں آجائیں گے۔

## بَابُ: الْمَدِيْنَةِ تَنْفِيْ خَبَثَهَا وَتُسَمّٰى طَابَةً وَّ طَيْبَةً

## باب: مدینہ کا طابہ اور طیبہ نام ہونا اور بری چیزوں کو اپنے سے دور کرنا

۳۳۵۲: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَاْتِيْ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ يَدْعُو الرَّجُلُ ابْنَ عَمِّهٖ وَقَرِيْبَهٗ هَلُمَّ اِلَى الرَّخَاءِ هَلُمَّ اِلَى الرَّخَاءِ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَا يَخْرُجُ مِنْهُمْ اَحَدٌ رَغْبَةً عَنْهَا اِلَّا اَخْلَفَ اللّٰهُ فِيْهَا خَيْرًا مِّنْهُ اَلَا اِنَّ الْمَدِيْنَةَ كَالْكِيْرِ تُخْرِجُ الْخَبِيْثَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى تَنْفِيَ الْمَدِيْنَةُ شِرَارَهَا كَمَا يَنْفِي الْكِيْرُ خَبَثَ الْحَدِيْدِ۔

۳۳۵۲: ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ایک وقت لوگوں پر ایسا آئے گا کہ آدمی اپنے بھتیجے کو اپنے قرابت والے کو پکارے گا کہ آؤ ارزانی کے ملک میں، آؤ ارزانی کے ملک میں اور مدینہ ان کے لیے بہتر ہوگا کاش کہ وہ جانتے ہوتے اور قسم ہے اس پروردگار کی کہ میری جان اس کے ہاتھ میں ہے کہ کوئی شخص مدینہ سے بیزار ہو کر نہیں نکلتا ہے، کہ اللہ تعالیٰ اس سے بہتر دوسرا شخص بھیج دیتا ہے مدینہ میں۔ آگاہ ہو کہ مدینہ ایسا ہے جیسے لوہار کی بھٹی کہ نکال دیتا ہے میل کو اور قیامت قائم نہ ہوگی جب تک کہ مدینہ نہ نکال دے گا اپنے شریر لوگوں کو جیسے کہ بھٹی نکال دیتی ہے لوہے کی میل کو۔

تشریح: شاید یہ بات دجال کے وقت ہوگی کہ حدیث میں آیا ہے کہ دجال جب مدینہ کے قریب پہنچے گا تو مدینہ میں تین بار زلزلہ آئے گا اور اللہ تعالیٰ اس کے سبب سے ہر کافر اور منافق کو نکال دے گا یا ہمیشہ مدینہ میں ایسا ہوتا ہو۔

۳۳۵۳: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ بِقَرْيَةٍ تَاْكُلُ الْقُرٰى يَقُوْلُوْنَ يَثْرِبَ وَهِيَ الْمَدِيْنَةُ تَنْفِي النَّاسَ كَمَا يَنْفِي الْكِيْرُ خَبَثَ الْحَدِيْدِ۔

۳۳۵۳: ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے کہ مجھے حکم ہوا ہے یعنی (ہجرت کا) ایسے قریہ کی طرف جو سب قریوں کو کھا جائے گا لوگ اسے یثرب کہتے ہیں اور وہ مدینہ ہے اور لوگوں کو ایسا چھانٹتا ہے جیسے لوہے کی بھٹی میل چھانٹتی ہے۔

تشریح: سب قریوں کو کھا جائے گا یعنی وہیں لشکر اسلام جمع ہو کر چاروں طرف پھیلے گا اور تمام بلاد کو مسخر اور فرمانبردار بنا دے گا سب طرف سے اموال غنیمت اسی میں آکر جمع ہوں گے اور وہاں کے لوگوں کے صرف میں آئیں گے اور یہ بھی فرمایا کہ لوگ اسے یثرب کہتے ہیں اور یثرب کو آپ ﷺ نے مکروہ جانا اس لئے کہ وہ تثریب سے مشتق ہے اور تثریب کے معنی جھڑکنا اور ملامت ہے اور مسند احمد میں ایک روایت آئی ہے کراہت میں یثرب کہنے کے اور قرآن مجید میں جو یثرب واقع ہوا ہے وہ بھی مقولہ کفار کا ہے یا منافقین کا اور مدینہ بھی جو قرآن مجید میں وارد ہوا ہے وہ منافقوں کا قول نہیں غرض اس سے معلوم ہوا کہ اچھی چیز کا نام برا رکھنا یہ بھی ایک نفاق کا شعبہ ہے اور مسلک نبوت کے خلاف ہے جیسے محبت الٰہی کو شراب سے تعبیر کرنا یا عشق الٰہی کو جنون سے یا اللہ تعالیٰ کو معاذ اللہ صنم یا معشوق سے یا نبی کو بت سے یہ تعبیرات جو اکثر شعراء کی زبان زد ہیں وہ سب مردود اور مذموم ہیں اور منجملہ محدثات اور شرامور ہیں ان سے پرہیز کرنا ضرور ہے۔

۳۳۵٤:عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَا كَمَا يَنْفِي الْكِيْرُ الْخَبَثَ لَمْ يَذْكُرَا الْحَدِيْدَ۔

۳۳۵۴:اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث روایت کی گئی ہے۔

۳۳۵٥:عَنْ جَابِرِبْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ اَعْرَابِيًّا بَايَعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَصَابَ الْاَعْرَابِيَّ وَعْكٌ بِالْمَدِيْنَةِ فَاَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَامُحَمَّدُ اَقِلْنِيْ بَيْعَتِيْ فَاَبٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ جَآءَهٗ فَقَالَ اَقِلْنِيْ بَيْعَتِيْ فَاَبٰى ثُمَّ جَآءَهٗ فَقَالَ يَامُحَمَّدُ اَقِلْنِيْ بَيْعَتِيْ فَاَبٰى فَخَرَجَ الْاَعْرَابِيُّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا الْمَدِيْنَةُ كَالْكِيْرِ تَنْفِيْ خَبَثَهَا وَيَنْصَحُ طِيِّبَهَا۔

۳۳۵۵:جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ ایک گاؤں کا آدمی تھا کہ اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بیعت کی اور اس کو شدت سے بخار آنے لگا مدینہ میں پھر وہ آپ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کی کہ یا محمد ﷺ! مجھ سے اپنی بیعت پھیر لو تو آپ ﷺ نے انکار کیا اور پھر آیا اور کہا کہ یا محمد! مجھ سے اپنی بیعت پھیر لو تو آپ ﷺ نے پھر انکار کیا اور وہ پھر آیا اور کہا کہ یا محمد ﷺ! مجھ سے اپنی بیعت پھیر لو آپ ﷺ نے انکار کیا اور وہ اعرابی مدینہ سے چلا گیا، تب جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ''مدینہ تو بھٹی کے مانند ہے کہ اپنی میل کو دور کر دیتا ہے اور پاک کو خالص اور صاف کر لیتا ہے''۔

تشریح: اس نے اسلام پر اور حضرت کے ساتھ قیام پر بیعت کی تھی پھر اس کا اقالہ آپ کیوں فرماتے۔

۳۳۵٦:عَنْ زَيْدِبْنِ ثَابِتٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّهَا طَيْبَةُ يَعْنِي الْمَدِيْنَةَ وَاِنَّهَا تَنْفِي الْخَبَثَ كَمَاتَنْفِي النَّارُ خَبَثَ الْفِضَّةِ۔

۳۳۵۶:زید بن ثابت نے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی کہ آپ ﷺ نے فرمایا یہ طیبہ ہے یعنی مدینہ اور پہلے پہل یہ مدینہ میل کو دور کرتا ہے جیسے آگ چاندی کی میل کو دور کرتی ہے۔

تشریح: مدینہ کو طیبہ فرمایا یعنی پاکیزہ کہ نجاست شرک سے اور خباثات کفر سے پاک ہے یا طیب عشق وہاں حاصل ہے اور طابہ بھی اس معنی سے فرمایا جیسے آگے آتا ہے۔

۳۳۵۷:عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ اللّٰهَ سَمَّى الْمَدِيْنَةَ طَابَةَ۔

۳۳۵۷:جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں نے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ جل جلالہ نے نام رکھا مدینہ کا طابہ۔

## بَابُ: تَحْرِيْمِ اِرَادَةِ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ بِسُوْءٍ وَّ اَنَّ مَنْ اَرَادَهُمْ بِهٖ اَذَابَهُ اللّٰهُ

## باب: اہل مدینہ سے برائی کرنا منع ہے اور جو ایسا کرے گا اللہ اس کو سزا دے گا

۳۳۵۸:عَنْ اَبِيْ عَبْدِ اللّٰهِ الْقَرَّاظِ اَنَّهٗ قَالَ اَشْهَدُ عَلٰى اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّهٗ قَالَ قَالَ اَبُو الْقَاسِمِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اَرَادَاَهْلَ هٰذِهِ الْبَلْدَةِ بِسُوْءٍ يَعْنِي الْمَدِيْنَةَ اَذَابَهُ

۳۳۵۸:ابو عبداللہ قراظ نے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ ابو القاسم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو ارادہ اس شہر والوں کی (یعنی مدینہ والوں کی) برائی کا کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو ایسا گھلا دے گا جیسے نمک پانی میں گھل جاتا ہے۔

اللّٰهُ كَمَا يَذُوبُ الْمِلْحُ فِي الْمَآءِ۔

٣٣٥٩:عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اَرَادَ اَهْلَهَا بِسُوْءٍ يُرِيْدُ الْمَدِيْنَةَ اَذَابَهُ اللّٰهُ كَمَا يَذُوْبُ الْمِلْحُ فِي الْمَاءِ قَالَ ابْنُ حَاتِمٍ فِيْ حَدِيْثِ ابْنِ يُحَنَّسَ بَدَلَ قَوْلِهِ بِسُوْءٍ شَرًّا۔

۳۳۵۹: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٣٣٦٠:عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ۔

۳۳۶۰: اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

٣٣٦١:عَنْ اَبِيْ وَقَّاصٍ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ اَرَادَ اَهْلَ الْمَدِيْنَةِ بِسُوْءٍ اَذَابَهُ اللّٰهُ كَمَا يَذُوْبُ الْمِلْحُ فِي الْمَاءِ۔

۳۳۶۱: ابو وقاصؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جو کوئی اہل مدینہ سے برائی کا ارادہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو ایسے پگھلا دے گا جیسے نمک پانی میں پگھل جاتا ہے۔

٣٣٦٢:عَنْ سَعْدَ بْنَ مَالِكٍ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهِ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ بِدَهْمٍ اَوْ بِسُوْءٍ۔

۳۳۶۲: اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

٣٣٦٣:عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَسَعْدٍ يَقُوْلَانِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِاَهْلِ الْمَدِيْنَةِ فِيْ مُدِّهِمْ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَفِيْهِ مَنْ اَرَادَ اَهْلَهَا بِسُوْءٍ اَذَابَهُ اللّٰهُ كَمَا يَذُوْبُ الْمِلْحُ فِي الْمَآءِ۔

۳۳۶۳: ابوہریرہؓ وسعدؓ دونوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعا کی کہ یا اللہ برکت دے مدینہ والوں کے مد میں اور آگے وہی مضمون بیان کیا جو اوپر کئی بار گزرا۔

## بَابُ : تَرْغِيْبِ النَّاسِ فِيْ سُكْنَى الْمَدِيْنَةِ عِنْدَ فَتْحِ الْاَمْصَارِ

## باب: لوگوں کو مدینہ میں سکونت کی ترغیب دینا جب شہر فتح ہو جائیں

٣٣٦٤:عَنْ سُفْيَانَ بْنَ اَبِيْ زُهَيْرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تُفْتَحُ الشَّامُ فَيَخْرُجُ مِنَ الْمَدِيْنَةِ قَوْمٌ بِاَهْلِيْهِمْ يَبُسُّوْنَ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ثُمَّ يُفْتَحُ الْيَمَنُ فَيَخْرُجُ قَوْمٌ بِاَهْلِيْهِمْ يَبُسُّوْنَ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ثُمَّ يُفْتَحُ الْعِرَاقُ فَيَخْرُجُ مِنَ الْمَدِيْنَةِ قَوْمٌ بِاَهْلِيْهِمْ يَبُسُّوْنَ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا

۳۳۶۴: سفیان نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شام فتح ہوگا اور کچھ لوگ مدینہ سے نکلیں گے اپنے گھر والوں کے ساتھ اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور مدینہ ان کیلئے بہتر تھا کاش وہ جانتے ہوتے پھر فتح ہوگا یمن اور نکلے گی ایک قوم مدینہ کی اپنے گھر والوں کے ساتھ اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور مدینہ ان کے حق میں بہتر تھا کاش وہ جانتے پھر فتح ہوگا عراق اور نکلے گی ایک قوم مدینہ کی اپنے گھر والوں کے ساتھ اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور مدینہ ان کے حق میں بہتر تھا کاش وہ جانتے۔

يَعْلَمُوْنَ۔

٣٣٦٥:عَنْ سُفْيَانَ بْنِ اَبِىْ زُهَيْرٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ يُفْتَحُ الْيَمَنُ فَيَاْتِيْ قَوْمٌ يَبُسُّوْنَ فَيَتَحَمَّلُوْنَ بِاَهْلِيْهِمْ وَمَنْ اَطَاعَهُمْ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ثُمَّ يُفْتَحُ الشَّامُ فَيَاْتِيْ قَوْمٌ يَبُسُّوْنَ فَيَتَحَمَّلُوْنَ بِاَهْلِيْهِمْ وَمَنْ اَطَاعَهُمْ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ثُمَّ يُفْتَحُ الْعِرَاقُ فَيَاْتِيْ قَوْمٌ يَبُسُّوْنَ فَيَتَحَمَّلُوْنَ بِاَهْلِيْهِمْ وَمَنْ اَطَاعَهُمْ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ۔

۳۳۶۵:سفیانؓ نے کہا میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے کہ یمن فتح ہوگا اور لوگ وہاں جائیں گے اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور لادے جائیں گے اپنے گھر والوں کو اور جوان کا کہنا مانے اور مدینہ ان کیلئے بہتر تھا اگر وہ جانتے ہوتے، پھر شام فتح ہوگا تو لوگ وہاں جائیں گے اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور لادے جائیں گے اپنے گھر والوں اور جوان کا کہنا مانے اور مدینہ بہتر تھا ان کیلئے اگر وہ جانتے ہوتے، پھر عراق فتح ہوگا اور لوگ وہاں جائیں گے اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور لادے جائیں گے اپنے گھر والوں کو اور جوان کا کہنا مانے اگر جانتے ہوتے تو مدینہ طیبہ ان کے حق میں بہتر تھا۔

تشریح ✿ ان حدیثوں میں چند معجزے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اول یہ کہ آپ ﷺ نے شام اور عراق و یمن کی فتح کی خبر دی اور ویسا ہی ہوا کہ خلفائے راشدینؓ کے ہاتھ پر یہ ممالک فتح ہوئے اور مصداق خلافت راشدہ یہی لوگ ٹھہرے اور مواعید الٰہی ان کے ہاتھ پر پورے ہوئے دوسرے یہ کہ لوگ ان ملکوں میں جا بسیں گے اور اپنے اہل و عیال کو لے جائیں گے اور ایسا ہی ہوا کہ تیسرے یہ کہ مفتوح ہونا ان بلاد کا اس ترتیب سے ہوگا کہ پہلے یمن پھر شام پھر عراق اور اسی ترتیب سے یہ بلاد فتح ہوئے اور روایتوں سے بڑی فضیلت سکونت مدینہ طیبہ کی ثابت ہوئی۔

## بَابُ : اِخْبَارِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِتَرْكِ النَّاسِ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى خَيْرِ مَا كَانَتْ

## باب: جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خبر دینا کہ لوگ مدینہ چھوڑ دیں گے

٣٣٦٦:عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهِ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِلْمَدِيْنَةِ لَيَتْرُكَنَّهَا اَهْلُهَا عَلٰى خَيْرِ مَا كَانَتْ مُذَلَّلَةً لِلْعَوَافِىْ يَعْنِى السِّبَاعَ وَالطَّيْرَ قَالَ مُسْلِمٌ اَبُوْ صَفْوَانَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ يَتِيْمُ ابْنِ جُرَيْجٍ عَشَرَ سِنِيْنَ كَانَ فِىْ حَجْرِهٖ۔

۳۳۶۶:حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مدینہ کیلئے کہ لوگ وہاں کے مدینہ کو چھوڑ دیں گے اور مدینہ ان کیلئے بہتر ہوگا اور ایسا چھوڑیں گے کہ وطن ہو جائے گا درندوں اور پرندوں کا۔

تشریح ✿ یہ پیشین گوئی بھی آپ ﷺ کی سچی ہے اور قیامت کے قریب ہوگی۔ مسلم نے کہا کہ ابو صفوان جن کا نام عبداللہ بن عبدالمالک ہے وہ یتیم تھے اور ابن جریج کی گود میں دس برس پرورش پائی۔

٣٣٦٧:عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ

۳۳۶۷:حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ سنا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرماتے تھے لوگ مدینہ کو چھوڑ دیں

يَتْرُكُونَ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى خَيْرِ مَا كَانَتْ لَايَغْشَاهَا اِلَّا الْعَوَا فِي يُرِيْدُ عَوَا فِي السِّبَاعِ وَالطَّيْرِثُمَّ يَخْرُجُ رَاعِيَانِ مِنْ مُّزَيْنَةَ يُرِيْدَانِ الْمَدِيْنَةَ يَنْعِقَانِ بِغَنَمِهِمَا فَيَجِدَانِهَا وَحْشًا حَتّٰى اِذَا بَلَغَ ثَنِيَّةَ الْوَدَاعِ خَرَّا عَلٰى وُجُوْهِهِمَا۔

گے اور وہ بہتر ہوگا اور نہ رہے گا اس میں کوئی مگر درندے اور پرندے، پھر بھی نکلیں گے دو چرواہے قبیلہ مزینہ سے ارادہ کرتے ہوں گے مدینہ کا للکارتے ہوں گے اپنی بکریوں کو اور پاویں گے مدینہ کو ویران یہاں تک کہ جب پہنچیں گے ثنیۃ الوداع تک کہ ایک ٹیلہ ہے گر پڑیں گے اپنے منہ کے بل۔

تشریح ۞ یہ اخیر زمانہ میں ہوگا قیامت کے قریب کہ جب وہ دونوں ٹیلہ کے پاس پہنچیں گے قیامت آجائے گی اور وہ اخیر میں ہوں گے ان سب لوگوں کے جن کا حشر ہوگا جیسا کہ بخاری میں ثابت ہوا ہے اور یہی مطلب اس حدیث کا ظاہر و مختار ہے اور یہ معجزہ ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اور بعض فتن میں ایسا بھی ہو چکا ہے۔

## بَابُ : فَضْلِ مَابَيْنَ قَبْرِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمِنْبَرِهٖ وَفَضْلِ مَوْضِعِ مِنْبَرِهٖ

## باب: قبر مبارک اور منبر کے درمیان اور موضع منبر کی فضیلت کا بیان

۳۳۶۸:عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدِ بْنِ الْمَازِنِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَابَيْنَ بَيْتِيْ وَمِنْبَرِيْ رَوْضَةٌ مِّنْ رِّيَاضِ الْجَنَّةِ۔

۳۳۶۸: عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ''میرے گھر اور منبر کے درمیان ایک چمن ہے جنت کے چمنوں میں سے''۔

۳۳۶۹:عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ زَيْدِ الْاَنْصَارِيِّ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مَا بَيْنَ مِنْبَرِيْ وَبَيْتِيْ رَوْضَةٌ مِنْ رِيَاضِ الْجَنَّةِ۔

۳۳۶۹: اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

۳۳۷۰:عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَابَيْنَ بَيْتِيْ وَمِنْبَرِيْ رَوْضَةٌ مِّنْ رِّيَاضِ الْجَنَّةِ وَمِنْبَرِيْ عَلٰى حَوْضِيْ۔

۳۳۷۰: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ''میرے گھر اور منبر کے بیچ میں ایک کیاری ہے جنت کی کیاریوں میں سے اور منبر میرا میرے حوض پر ہے''۔

تشریح ۞ اس حدیث کے دو معنی ہوتے ہیں کہ حجرہ مبارک اور منبر کے بیچ کا ایک موضع جنت میں چلا جائے گا قیامت کے دن دوسرے یہ کہ وہاں عبادت کرنا جنت میں جانے کا سبب ہے کہ جس نے وہاں عبادت کی گویا داخل جنت ہوا اور بعض روایتوں میں یوں آیا ہے کہ میری قبر اور منبر کے بیچ میں ایک کیاری ہے جنت کی اور مطلب اس کا بھی یہی ہے کہ قبر اور حجرہ مبارک گویا ایک ہے اس لئے کہ قبر حجرہ کے اندر ہے اور میرا منبر حوض پر ہے اس کی بھی دو مرادیں ہوسکتی ہیں ایک یہ کہ جو منبر کے قریب عبادت کرے گا اس حوض سے سیراب ہوگا اور دوسرے یہ کہ یہی منبر مبارک آپ ﷺ کے حوض کوثر پر رکھ دیا جائے گا یا میدان قیامت میں جو منبر عنایت ہوگا وہ حوض کوثر پر رکھا جائے گا۔

## بَابُ : فَضْلِ اُحُدٍ

## باب: احد پہاڑ کی فضیلت

۳۳۷۱:عَنْ اَبِيْ حُمَيْدٍ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ

۳۳۷۱: ابوحمید نے کہا کہ نکلے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَفِيْهِ ثُمَّ اَقْبَلْنَا حَتّٰى قَدِمْنَا وَادِيَ الْقُرٰى فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّيْ مُسْرِعٌ فَمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ فَلْيُسْرِعْ مَعِيَ وَمَنْ شَآءَ فَلْيَمْكُثْ فَخَرَجْنَا حَتّٰى اَشْرَفْنَا عَلَى الْمَدِيْنَةِ فَقَالَ هٰذِهٖ طَابَةُ وَهٰذَا اُحُدٌ وَّهُوَ جَبَلٌ يُّحِبُّنَا وَنُحِبُّهٗ۔

غزوہ تبوک میں اور حدیث بیان کی اور اس میں یہ کہا کہ چلے ہم یہاں تک کہ پہنچے وادی قریٰ میں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ”میں جلدی چلنے والا ہوں جس کا جی چاہے میرے ساتھ چلے اور جس کا جی چاہے ٹھہر کر آئے، سو ہم نکلے یہاں تک کہ دیکھنے لگے ہم مدینہ کو اور آپ ﷺ نے فرمایا کہ یہ طابہ ہے اور یہ احد ہے اور یہ پہاڑ ایسا ہے کہ ہم اس کو دوست رکھتے ہیں اور یہ ہم کو دوست رکھتا ہے۔“

تشریح: معلوم ہوا کہ جس کے دل میں آپ ﷺ کی محبت نہ ہو وہ پتھر سے سخت اور بدتر ہے۔

۳۳۷۲: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اُحُدًا جَبَلٌ يُّحِبُّنَا وَنُحِبُّهٗ۔

۳۳۷۲: انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ”احد ایسا پہاڑ ہے کہ وہ ہم کو دوست رکھتا ہے اور ہم اس کو“۔

۳۳۷۳: عَنْ اَنَسٍ قَالَ نَظَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلٰى اُحُدٍ فَقَالَ اِنَّ اُحُدًا جَبَلٌ يُّحِبُّنَا وَنُحِبُّهٗ۔

۳۳۷۳: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔

## بَابُ: فَضْلِ الصَّلٰوةِ بِمَسْجِدَيْ مَكَّةَ وَالْمَدِيْنَةِ

## باب: مسجد مکہ اور مدینہ میں نماز کی فضیلت

۳۳۷٤: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِيْ هٰذَا اَفْضَلُ مِنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْمَا سِوَاهُ اِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ۔

۳۳۷۴: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس بات کو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک پہنچاتے تھے کہ آپ ﷺ نے فرمایا ”ایک نماز میری اس مسجد میں ہزار نمازوں سے اور مسجدوں کی افضل ہے سوا المسجد الحرام کے یعنی مکہ کی مسجد کے“۔

۳۳۷٥: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِيْ هٰذَا خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْ غَيْرِهٖ مِنَ الْمَسَاجِدِ اِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ۔

۳۳۷۵: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ”ایک نماز میری اس مسجد میں ہزار نمازوں سے اور مسجدوں کی افضل ہے سوا المسجد الحرام کے“۔

۳۳۷٦: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفْضَلُ مِنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْمَا سِوَاهُ مِنَ الْمَسَاجِدِ اِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ

۳۳۷۶: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے تھے کہ ایک نماز مسجد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی افضل ہے ہزار نمازوں سے اور مسجدوں کی سوا مسجد الحرام کے اس لئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آخر انبیاء ہیں اور آپ ﷺ کی مسجد آخر مساجد ہے (یعنی جو نبیوں نے بنائی ہے) اور ابوسلمہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اٰخِرُ الْاَنْبِيَآءِ وَاِنَّ مَسْجِدَهٗ اٰخِرُ الْمَسَاجِدِ قَالَ اَبُوْ سَلَمَةَ وَاَبُوْ عَبْدِاللّٰهِ لَمْ نَشُكَّ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ كَانَ يَقُوْلُ عَنْ حَدِيْثِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَنَعَنَا ذٰلِكَ اَنْ نَّسْتَثْبِتَ اَبَاهُرَيْرَةَ عَنْ ذٰلِكَ الْحَدِيْثِ حَتّٰى اِذَا تُوُفِّيَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ تَذَاكَرْنَا ذٰلِكَ وَتَلَاوَمْنَا اَنْ لَّانكُوْنَ كَلَّمْنَا اَبَاهُرَيْرَةَ فِيْ ذٰلِكَ حَتّٰى يُسْنِدَهٗ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنْ كَانَ سَمِعَهٗ مِنْهُ فَبَيْنَا نَحْنُ عَلٰى ذٰلِكَ جَالَسْنَا عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ اِبْرَاهِيْمَ بْنَ قَارِظٍ فَذَ كَرْنَا ذٰلِكَ الْحَدِيْثَ وَالَّذِيْ فَرَّطْنَا فِيْهِ مِنْ نَّصِّ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنْهُ فَقَالَ لَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ قَارِظٍ اَشْهَدُ اَنِّيْ سَمِعْتُ اَبَاهُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاِنِّيْ اٰخِرُالْاَنْبِيَآءِ وَاِنَّ مَسْجِدِيْ اٰخِرُ الْمَسَاجِدِ۔

اور ابوعبداللہ نے کہا کہ بلا شک ابوہریرہؓ نے جو یہ بات کہی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث سے کہی ہوگی (اس لئے کہ ایسی بات کوئی قیاس سے نہیں کہہ سکتا) اور ہم نے اس حدیث کو ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پکے طور سے دریافت نہیں کیا تو اسی وجہ سے کہ انہوں نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہوگا، جب تو کہا یہاں تک کہ جب وفات ہوئی ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تو ہم نے آپس میں اس کا ذکر کیا اور ایک دوسرے کو ملامت کی کہ کیوں نہ پوچھ لیا ہم نے ابوہریرہؓ سے اس کو کہ وہ نسبت کرتے اس حدیث کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک اگر آپ ﷺ سے سنی ہوتی غرض ہم اسی بات چیت میں تھے کہ عبداللہ بن ابراہیم کے پاس جا بیٹھے اور ان سے اس کا ذکر کیا اور یہ وجہ بیان کی جس سبب سے ہم نے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اس کو دریافت نہیں کیا تھا تب عبداللہ نے ہم سے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا وہ کہتے تھے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ بیشک میں آخر انبیاء ہوں اور میری مسجد آخری مساجد ہے۔

۳۳۷۷:عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ سَاَلْتُ اَبَاصَالِحٍ هَلْ سَمِعْتَ اَبَاهُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَذْكُرُ فَضْلَ الصَّلٰوةِ فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَا وَلٰكِنْ اَخْبَرَنِيْ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ قَارِظٍ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَاهُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يُحَدِّثُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِيْ هٰذَاخَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ اَوْكَاَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْمَاسِوَاهُ مِنَ الْمَسَاجِدِ اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ الْمَسْجِدَا الْحَرَامَ۔

۳۳۷۷: یحییٰ بن سعید کہتے تھے کہ میں نے ابوصالح سے پوچھا کہ تم نے ابوہریرہؓ سے سنا ہے کہ وہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مسجد میں نماز کی فضیلت بیان فرماتے تھے انہوں نے کہا کہ نہیں مگر مجھے عبداللہ بن ابراہیم نے خبر دی ہے کہ انہوں نے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے کہ ''ایک نماز میری اس مسجد میں بہتر ہے ہزاروں نمازوں سے جو اور مسجدوں میں ادا ہوں مگر مسجد حرام میں۔

۳۳۷۸:وَحَدَّثَنِيْهِ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَعُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ

۳۳۷۸: اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

سَعِيْدٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالُوْا حَدَّثَنَا يَحْيَى الْقَطَّانُ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ۔

۳۳۷۹: عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِيْ هٰذَا اَفْضَلُ مِنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْمَا سِوَاهُ اِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ۔

۳۳۷۹: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ "ایک نماز میری اس مسجد میں افضل ہے ہزار نمازوں سے اور مسجد میں پڑھنے سے سوا المسجد الحرام کے۔

۳۳۸۰: وَحَدَّثَنَاه اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ وَاَبُوْ اُسَامَةَ ح وَحَدَّثَنَاه ابْنُ نُمَيْرٍ حَدَّثَنَا اَبِيْ ح وَحَدَّثَنَاه مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا عَبْدُالْوَهَّابِ كُلُّهُمْ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ۔

۳۳۸۰: مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی منقول ہے۔

۳۳۸۱: عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ بِمِثْلِهٖ۔

۳۳۸۱: ابن عمرؓ نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔ آگے وہی ہے جو اوپر گزرا۔

۳۳۸۲: عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهٖ۔

۳۳۸۲: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

۳۳۸۳: عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّهٗ قَالَ اِنَّ امْرَاَةً اِشْتَكَتْ شَكْوٰى فَقَالَتْ اِنْ شَفَانِيَ اللّٰهُ لَاَخْرُجَنَّ فَلَاُصَلِّيَنَّ فِيْ بَيْتِ الْمُقَدَّسِ فَبَرَاَتْ ثُمَّ تَجَهَّزَتْ تُرِيْدُ الْخُرُوْجَ فَجَآءَتْ مَيْمُوْنَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تُسَلِّمُ عَلَيْهَا فَاَخْبَرَتْهَا ذٰلِكَ فَقَالَتِ اجْلِسِيْ فَكُلِيْ مَا صَنَعْتِ وَصَلِّيْ فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ صَلٰوةٌ فِيْهِ اَفْضَلُ مِنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْمَا سِوَاهُ مِنَ الْمَسَاجِدِ اِلَّا مَسْجِدَ الْكَعْبَةِ۔

۳۳۸۳: عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ ایک عورت بیمار ہوئی اور اس نے کہا کہ اگر اللہ تعالیٰ نے مجھے شفاء دی تو میں جاؤں گی اور البیت المقدس میں نماز پڑھوں گی پھر وہ اچھی ہوگئی اور تیاری کی اس نے جانے کی اور میمونہؓ ام المومنین بی بی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس حاضر ہوئی اور ان کو سلام کیا اور اپنے ارادہ کی خبر دی تو انہوں نے فرمایا کہ جو تم نے توشہ تیار کیا ہے وہ کھاؤ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مسجد مبارک میں نماز پڑھو اس لئے کہ میں نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے کہ فرماتے تھے کہ ایک نماز اس میں ادا کرنا افضل ہے ہزار نمازوں سے اور مسجدوں سے سوا مسجد کعبہ کے۔

## بَابُ فَضْلِ الْمَسَاجِدِ الثَّلَاثَةِ

## باب: تین مسجدوں کی فضیلت

۳۳۸۴: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَاتُشَدُّ

۳۳۸۴: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے تھے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ کجاوے نہ باندھے جائیں مگر تین مسجدوں کی طرف ایک میری یہ

الرِّحَالُ اِلَّااِلٰی ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ مَسْجِدِیْ هٰذَا وَمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَمَسْجِدِ الْاَقْصٰی۔

مسجد یعنی جو مدینہ میں ہے اور مسجد الحرام اور مسجد اقصٰی (یعنی بیت المقدس)۔

۳۳۸۵:عَنِ الزُّهْرِیِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ غَیْرَ اَنَّهٗ قَالَ تُشَدُّ الرِّحَالُ اِلٰی ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ۔

۳۳۸۵:زہری سے اس سند سے روایت ہے کہ تین مسجدوں کی طرف کجاوے باندھے جائیں۔

۳۳۸۶:عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ یُخْبِرُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّیاللّٰه عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّمَایُسَافَرُ اِلٰی ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ مَسْجِدِ الْکَعْبَةِ وَ مَسْجِدِیْ وَمَسْجِد اِیْلِیَاءَ۔

۳۳۸۶:ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ خبر دیتے تھے کہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ''سفر نہ کرے کوئی مگر تین مسجدوں کی طرف مسجد کعبہ اور میری مسجد اور مسجد ایلیاء (یعنی بیت المقدس)''۔

تشریح: جب کسی خانہ خدا کی طرف سفر درست نہ ہوا سوا ان تین کے تو قبروں کی زیارت کیلئے کیونکر درست ہوگا کہ وہ خانہ عباد ہیں اور اوپر اس کی شرح ہم خوب کر آئے ہیں جہاں بیان کیا ہے کہ عورت کو بغیر محرم کے درست نہیں۔

## بَابُ : بَیَانِ الْمَسْجِدِ الَّذِیْ اُسِّسَ عَلَی التَّقْوٰی

## باب: اس مسجد کا بیان جس کی بنا تقویٰ پر ہے

۳۳۸۷:عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَالَ مَرَّبِیْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ قَالَ قُلْتُ لَهٗ کَیْفَ سَمِعْتَ اَبَاكَ یَذْکُرُ فِی الْمَسْجِدِ الَّذِیْ اُسِّسَ عَلَی التَّقْوٰی قَالَ قَالَ اَبِیْ دَخَلْتُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ بَیْتِ بَعْضِ نِسَآءِهٖ فَقُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَیُّ الْمَسْجِدَیْنِ الَّذِیْ اُسِّسَ عَلَی التَّقْوٰی قَالَ فَاَخَذَ کَفًّامِّنْ حَصْبَآءَ فَضَرَبَ بِهِ الْاَرْضَ ثُمَّ قَالَ هُوَ مَسْجِدُکُمْ هٰذَامَسْجِدُ الْمَدِیْنَةِ قَالَ فَقُلْتُ اَشْهَدُ اَنِّیْ سَمِعْتُ اَبَاكَ هٰکَذَایَذْکُرُهٗ۔

۳۳۸۷:ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن نے کہا کہ میرے پاس سے عبدالرحمٰن بن ابو سعید خدریؓ گزرے اور میں نے ان سے کہا کہ آپ نے اپنے والد کو کیسے سنا کہ وہ بیان فرماتے تھے کہ وہ مسجد کون سی ہے جس کی بنا تقویٰ پر ہوئی ہے تو انہوں نے کہا کہ میرے باپ نے کہا کہ داخل ہوا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آپ ﷺ کی بیبیوںؓ سے کسی کے گھر میں اور میں نے عرض کی کہ اے رسول اللہ کے! وہ مسجد کون سی ہے جس کو اللہ فرماتا ہے کہ تقویٰ پر بنائی گئی ہے؟ سو آپ ﷺ نے ایک مٹھی کنکر لئے اور زمین پر مارے اور فرمایا کہ وہ یہی تمہاری مسجد ہے مدینہ کی مسجد سو میں نے کہا کہ میں بھی گواہی دیتا ہوں کہ میں نے بھی تمہارے والد سے سنا ہے کہ ایسا ہی ذکر کرتے تھے اس مسجد کا۔

تشریح: اس روایت سے صاف کھل گیا ہے کہ قرآن میں اللہ تعالیٰ نے جس مسجد کو فرمایا ہے کہ تقویٰ پر بنائی گئی ہے وہ مسجد نبوی ﷺ ہے نہ مسجد قباء ہے اور رد ہو گیا ان مفسرین کا قول جنہوں نے مسجد قباء کو کہا ہے اور آپ ﷺ کا کنکر اٹھا کر مارنا تاکید کی راہ سے تھا کہ خوب یقین آ جائے سامع کو کہ یہی مسجد ہے۔

۳۳۸۸: عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ

۳۳۸۸:اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث اسی طرح مذکور ہے۔

وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ وَلَمْ يَذْكُرْ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ اَبِيْ سَعِيْدٍ فِي الْاِسْنَادِ۔

## بَابُ : فَضْلِ مَسْجِدِ قُبَآءٍ وَّفَضْلِ الصَّلٰوةِ فِيْهِ وَزِيَارَتِهٖ

## باب: مسجد قبا کی فضیلت اور وہاں نماز پڑھنے اور اس کی زیارت کا ذکر

٣٣٨٩:عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَزُوْرُ قُبَآءَ رَّاكِبًا وَّ مَاشِيًا۔

۳۳۸۹: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم زیارت کرتے تھے مسجد قباء کی سوار بھی اور پیادہ بھی۔

٣٣٩٠:عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْتِيْ مَسْجِدَ قُبَآءٍ رَّاكِبًا وَّمَا شِيًا فَيُصَلِّيْ فِيْهِ رَكْعَتَيْنِ قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ فِيْ رِوَايَتِهٖ قَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ فَيُصَلِّيْ فِيْهِ رَكْعَتَيْنِ۔

۳۳۹۰: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد قباء کو تشریف لاتے تھے سوار بھی اور پیادہ بھی اور اس میں دو رکعت ادا کرتے تھے۔

٣٣٩١:عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَاْتِيْ قُبَاءَ رَاكِبًا وَمَاشِيًا۔

۳۳۹۱: ابن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ مسجد قباء میں پیدل اور سوار آیا کرتے تھے۔

٣٣٩٢:عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ يَحْيَى الْقَطَّانِ۔

۳۳۹۲: اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

٣٣٩٣:عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَاْتِيْ قُبَاءَ رَاكِبًا وَمَاشِيًا۔

۳۳۹۳: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٣٣٩٤:عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ يَقُوْلُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَاْتِيْ قُبَاءَ رَاكِبًا وَمَاشِيًا۔

۳۳۹۴: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٣٣٩٥:عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ كَانَ يَاْتِيْ قُبَاءَ كُلَّ سَبْتٍ وَكَانَ يَقُوْلُ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْتِيْهِ كُلَّ سَبْتٍ۔

۳۳۹۵: عبداللہ بن دینار نے کہا کہ ابن عمرؓ ہر ہفتہ میں ایک بار جاتے تھے مسجد قباء میں اور کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے کہ آپ ہر ہفتہ میں جاتے تھے۔

٣٣٩٦:عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَاْتِيْ قُبَآءَ كُلَّ سَبْتٍ كَانَ يَاْتِيْهِ رَاكِبًا وَّ مَاشِيًا قَالَ ابْنُ دِيْنَارٍ وَّ كَانَ ابْنُ عُمَرَ يَفْعَلُهٗ۔

۳۳۹۶: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبا کو آتے تھے ہر ہفتہ میں اور آتے تھے آپ ﷺ سوار بھی اور پیادہ بھی اور ابن دینار نے کہا کہ ابن عمر بھی ایسا ہی کرتے تھے۔

تشریح ان حدیثوں سے فضیلت قباء کی اور فضیلت وہاں کی مسجد کی اور فضیلت اس کی زیارت کی معلوم ہوئی اور زیارت اس کی سوار پیادہ دونوں طرح درست ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ نماز نفل دن کو دو رکعت ہے اور یہی مذہب ہمارا اور جمہور کا ہے اور ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے ان کا خلاف کیا ہے اور قول ان کا بنظر مخالفت حدیث غیر مسموع ہے اور معلوم ہوا کہ زیارتِ مسجد یہی ہے کہ اس میں دو رکعت ادا کرے نہ یہ کہ اس کی گلکاریاں دیکھتا پھرے یا اینٹیں گنا کرے کہ یہ تماشائیوں کا کام ہے نہ متبعانِ انبیاء کا علیہم الصلوٰۃ والتسلیم۔

۳۳۹۷: عَنْ ابْنِ دِيْنَارٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ كُلَّ سَبْتٍ۔

۳۳۹۷: اِس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مذکور ہے مگر اس میں ہر ہفتے کا ذکر نہیں۔

# صحیح مسلم شریف مترجم

مع

## شرح نووی مختصر مترجم

### چہارم

۷۴۲۲ احادیثِ صحیحہ پر مشتمل عظیم المرتبت مجموعۂ انتخاب
جس میں شامل ہر ایک حدیث کو حجۃ الاسلام امام الاحادیث مُسلم رحمۃ اللہ علیہ نے
معیارِ صحیح کی شرائط پر اچھی طرح جانچنے اور پرکھنے کے بعد مُنتخب فرمایا


مترجم

علامہ وحیدُ الزّمان رحمۃ اللہ علیہ



اسلامی کُتب خانہ

فضل الٰہی مارکیٹ ۰ چوک اُردو بازار ۰ لاہور

نام کتاب ــــ ــــ صحیح مسلم شریف
مع
شرح نووی حصہ مترجم

مترجم ــــ ــــ علامہ وحید الزمان رحمۃ اللہ علیہ

ناشر ــــ ــــ اسلامی کتب خانہ

طابع ــــ ممتاز احمد

پرنٹر ــــ رضا پرنٹرز

## نوٹ

قارئین سے درخواست ہے کہ ہماری تمام تر کوشش (اچھی پروف ریڈنگ، معیاری پرنٹنگ) کے باوجود اس بات کا امکان ہے کہ کہیں کوئی لفظی غلطی یا کوئی اور خامی رہ گئی ہو تو ہمیں مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اشاعت میں اس غلطی یا خامی کو دور کیا جائے۔ شکریہ!

(ادارہ)

# فہرست

## جلد : ④

# کِتَابُ النِّکَاحِ

## نکاح کے مسائل

لُغوی تشریح ۞ نکاح لغت میں مطلق ضم اور ملانے کو کہتے ہیں اور کبھی عقد کو بھی بولتے ہیں اور کبھی جماع کو بھی اور زہریؒ نے کہا ہے کہ اصل نکاح کی کلام عرب میں جماع ہے اور بیاہ کو جو نکاح کہتے ہیں اس لئے کہ وہ سبب ہے جماع کا اور ابوالقاسم زجاجی نے کہا ہے کہ جماع اور وطی دونوں اصل میں نکاح ہیں اور ابوعلی فارسی نے ایک باریک بات کہی ہے کہ جب عرب کہتا ہے نَکَحَ فُلَانٌ فُلَانَةً تو وہاں یہ مراد ہوتا ہے کہ عقد کیا فلانے مرد نے فلانی عورت سے اور جب کہتا ہے نَکَحَ فُلَانٌ امْرَاَتَهٗ تو یہ معنی ہوتے ہیں کہ جماع کیا فلانے مرد نے اپنی عورت سے اس لئے کہ اپنی عورت کا قرینہ دلالت کرتا ہے کہ یہاں عقد مراد نہیں بلکہ جماع ہی مراد ہے اور فقہاء کے نکاح میں تین قول ہیں ایک جماعت نے کہا ہے کہ نکاح حقیقتاً عقد ہے اور مجازاً جماع ہے قاضی ابوالطیب شافعیؒ اور متولی وغیرہ کا اور قاضی حسین کا اصحاب شافعیہ میں سے اور قرآن عزیز اور احادیث میں اکثر اسی طرح وارد ہوا ہے دوسرے یہ کہ حقیقتاً جماع ہے اور مجازاً عقد اور یہ قول ہے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا اور تیسرا قول یہ کہ دونوں حقیقت ہیں بالاشتراک۔

### بَابُ : اسْتِحْبَابِ النِّكَاحِ لِمَنِ اسْتَطَاعَ

۳۳۹۸:عَنْ عَلْقَمَةَ قَالَ كُنْتُ اَمْشِیْ مَعَ عَبْدِ اللّٰهِ بِمِنًی فَلَقِيَهٗ عُثْمَانُ يَا اَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَلَانُزَوِّجُكَ جَارِيَةً شَابَّةً لَعَلَّهَا تُذَكِّرُكَ بَعْضَ مَامَضٰی مِنْ زَمَانِكَ قَالَ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ لَئِنْ قُلْتَ ذَاكَ لَقَدْ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ فَاِنَّهٗ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَاَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَعَلَيْهِ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهٗ لَهٗ وِجَآءٌ۔

### باب: نکاح کا مستحب ہونا اس کیلئے جس کو طاقت ہو

۳۳۹۸:علقمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں چلا جاتا تھا عبداللہؓ کے ساتھ منیٰ میں، سو عبداللہؓ سے حضرت عثمانؓ نے ان سے کہا کہ اے ابوعبدالرحمٰن! ہم تمہارا نکاح ایسی جوان لڑکی سے نہ کر دیں کہ وہ تم کو تمہاری گزری ہوئی عمر میں سے کچھ یاد دلا دے تو عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے کہا کہ اگر تم یہ کہتے ہو تو ہم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ''اے گروہ جوانوں کے جو تم میں نکاح کے خرچ کی طاقت رکھتا ہو یعنی نان نفقہ دے سکتا ہو تو چاہئے کہ نکاح کرے، اس لئے کہ وہ آنکھوں کو خوب نیچا کر دیتا ہے اور فرج کو زنا وغیرہ سے بچا دیتا ہے اور جو نہ طاقت رکھتا ہو (اس خرچ کی) تو روزے رکھے کہ یہ اس کیلئے گویا خصی کرنا ہے۔''

تشریح ۞ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ زوجہ کے نان نفقہ کی طاقت رکھتا ہے اور جوان بھی ہے تو اس کیلئے ضروری ہے کہ نکاح کرے اور یہ امر

بطریق استحباب ہے اور اکثر علماء کا یہی قول ہے داؤد ظاہری اور ان کے موافقین کے علاوہ کسی نے بھی نکاح کو واجب نہیں کہا ہے اور امام احمد کی ایک روایت میں بھی یہی ہے کہ جب زنا کا ڈر ہو تو اس وقت نکاح کر لینا یا لونڈی خرید لینا ضروری ہے اور قرآن مجید کا بھی یہی منطوق ہے کہ آدمی کو اختیار ہے لونڈی خرید لے یا نکاح کر لے اور یہی جمہور کا مذہب ہے۔

٣٣٩٩:عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ بِمِنًى اِذْ لَقِيَهُ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ فَقَالَ هَلُمَّ يَا اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ فَاسْتَخْلاهُ فَلَمَّا رَاٰى عَبْدُاللّٰهِ اَنْ لَيْسَتْ لَهُ حَاجَةٌ قَالَ قَالَ لِيْ تَعَالَ يَا عَلْقَمَةُ قَالَ فَجِئْتُ فَقَالَ لَهُ عُثْمَانُ اَلَا نُزَوِّجُكَ يَا اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ جَارِيَةً بِكْرًا لَعَلَّهُ يَرْجِعُ اِلَيْكَ مِنْ نَفْسِكَ مَا كُنْتَ تَعْهَدُ فَقَالَ عَبْدُاللّٰهِ لَئِنْ قُلْتَ ذَاكَ فَذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اَبِي مُعَاوِيَةَ۔

٣٣٩٩:عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ان کو عثمان بن عفان ملے تو انہوں نے کہا کہ اے ابوعبدالرحمٰن ادھر آؤ پھر ان کو خلوت میں لے گئے۔ جب عبداللہ نے دیکھا کہ عثمان کو کوئی کام نہیں تو انہوں نے مجھے بلا لیا کہ اے علقمہ! یہاں آ جاؤ۔ وہ کہتے ہیں کہ میں چلا گیا تو عثمانؓ نے ان سے کہا کہ اے ابوعبدالرحمان کیا تمہارا نکاح ایک کنواری لڑکی سے نہ کرا دیں شاید کہ وہ تمہیں تمہارا جوانی کا وقت یاد دلا دے۔ تو عبداللہ نے کہا کہ اگر آپ کہتے ہیں۔ آگے وہی ہے جو اوپر گزرا۔

٣٤٠٠:عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ فَاِنَّهُ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَاَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَعَلَيْهِ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهُ لَهُ وِجَاءٌ۔

٣٤٠٠:عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہم کو حکم دیا۔ کہ ''اے جوانوں کے گروہ! تم میں سے جو خرچ کی طاقت رکھے وہ نکاح کرلے اس لیے کہ نکاح آنکھوں کو نیچا کر دیتا ہے اور فرج (شرم گاہ کو) کو زنا وغیرہ سے بچا دیتا ہے اور جو خرچ کی طاقت نہ رکھے وہ روزہ رکھے کہ گویا یہ اس کے لیے خصی کرنا ہے۔''

٣٤٠١:عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ دَخَلْتُ اَنَا وَعَمِّيْ عَلْقَمَةُ وَالْاَسْوَدُ عَلٰى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ وَاَنَا شَابٌّ يَّوْمَئِذٍ فَذَكَرَ حَدِيْثًا رَّاَيْتُ اَنَّهُ حَدَّثَ بِهٖ مِنْ اَجْلِيْ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اَبِيْ مُعَاوِيَةَ وَزَادَ فَلَمْ اَلْبَثْ حَتّٰى تَزَوَّجْتُ۔

٣٤٠١:عبدالرحمٰن بن یزید نے کہا کہ میں اور میرے چچا علقمہ اور اسود، عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس گئے اور میں ان دنوں جوان تھا تو عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک حدیث بیان کی یعنی وہی جو اوپر گزری اور میں جان گیا کہ انہوں نے میرے ہی لیے وہ حدیث بیان کی اور روایت میں یہ بھی زیادہ ہے ابو معاویہ رضی اللہ عنہ کی روایت سے کہ عبدالرحمٰن نے کہا کہ پھر میں نے نکاح میں کچھ دیر نہیں کی اور نکاح کر لیا۔

٣٤٠٢:عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ دَخَلْنَا عَلَيْهِ وَاَنَا اَحْدَثُ الْقَوْمِ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ وَلَمْ يَذْكُرْ وَلَمْ اَلْبَثْ حَتّٰى تَزَوَّجْتُ۔

٣٤٠٢:مضمون وہی ہے جو اوپر گزرا مگر اس میں یہ ذکر نہیں ہے کہ پھر میں نے نکاح کرنے میں کچھ دیر نہیں کی اور نکاح کر لیا۔

٣٤٠٣:عَنْ اَنَسٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ نَفَرًا

٣٤٠٣:حضرت انسؓ نے کہا۔ کہ نبیؐ کے چند صحابہؓ نے نبی ﷺ کی بیویوںؓ سے

مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَاَلُوْا اَزْوَاجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ عَمَلِهٖ فِي السِّرِّ فَقَالَ بَعْضُهُمْ لَآ اَتَزَوَّجُ النِّسَآءَ وَقَالَ بَعْضُهُمْ لَآ اٰكُلُ اللَّحْمَ وَقَالَ بَعْضُهُمْ لَآ اَنَامُ عَلٰى فِرَاشٍ فَحَمِدَاللّٰهَ وَاَثْنٰى عَلَيْهِ فَقَالَ مَابَالُ اَقْوَامٍ قَالُوْا كَذَا وَ كَذَا لٰكِنِّيْ اُصَلِّيْ وَ اَنَامُ وَاَصُوْمُ وَ اُفْطِرُ وَ اَتَزَوَّجُ النِّسَآءَ فَمَنْ رَّغِبَ عَنْ سُنَّتِيْ فَلَيْسَ مِنِّيْ۔

آپ ﷺ کی خفیہ عبادت کا حال پوچھا۔ یعنی جو عبادت آپ ﷺ گھر میں کرتے تھے۔ اور پھر ایک نے ان میں سے کہا کہ میں کبھی عورتوں سے نکاح نہیں کروں گا۔ کسی نے کہا میں کبھی گوشت نہ کھاؤں گا، کسی نے کہا۔ میں کبھی بچھونے پر نہ سوؤں گا سو حضرتؐ نے اللہ کی تعریف اور ثنا کی یعنی خطبہ پڑھا اور فرمایا کیا حال ہے ان لوگوں کا جو ایسا ایسا کہتے ہیں اور میرا تو یہ حال ہے کہ میں نماز بھی پڑھتا ہوں یعنی رات کو اور سو بھی جاتا ہوں اور روزہ بھی رکھتا ہوں اور افطار بھی کرتا ہوں اور عورتوں سے نکاح بھی کرتا ہوں سو جو میرے طریقہ سے بے رغبتی کرے وہ میری امت میں سے نہیں ہے''۔

تشریح ۞ یعنی جس نے سنت کو اہانت سے چھوڑا یا اس سے بہتر کسی اور کام کو سمجھ کے چھوڑا وہ امت محمدیہ ﷺ سے باہر ہوا اس لیے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی فضیلت کا منکر ٹھہرا اور اگر اس طور سے نہیں چھوڑا۔ تو اس پر کچھ ملامت نہیں جیسا کہ اور روایتوں سے معلوم ہوتا ہے۔ غرض حضور ﷺ کا یہ قول جوامع الکلم میں سے ہے کہ ہزاروں بدعات محدثات کو رد کرتا ہے اور اہل بدعت کے قطع جید (گردن) کے لیے سیف قاطع اور متبعان سنت کے واسطے برہان ساطع ہے۔

۳۴۰۴: عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ رَّضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ رَدَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى عُثْمَانَ بْنِ مَظْعُوْنٍ التَّبَتُّلَ وَلَوْ اَذِنَ لَهٗ لَاخْتَصَيْنَا۔

۳۴۰۴: حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ مروی ہے کہ عثمانؓ بن مظعون نے جب عورتوں سے جدا رہنے کا ارادہ کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کی بات رد کردی اور اگر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اجازت دیتے تو ہم سب خصی ہو جاتے۔

تشریح ۞ اس حدیث میں اشارہ ہے کہ وہ لوگ اپنی رائے سے خصی ہونے کو جائز جانتے تھے۔ پھر جب جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اجازت نہ دی تب اس کا حرام ہونا ثابت ہوا اور انہوں نے اپنی رائے کو چھوڑ دیا اور قیامت تک صالحان امت کا بھی یہی وطیرہ اور طریقہ ہے کہ جب حدیث رسول اللہ ان کو مل جاتی ہے تو اپنی رائے ہو یا کسی امام مجتہد' پیر و مرشد کی رائے ہو اس کو سلام کرتے ہیں حدیث رسول اللہ پر عمل کرتے ہیں اور جو اس طریقہ پر نہیں وہ سلف صالحینؒ کے مسلک پر نہیں اور آدمی کا خصی کرنا امام نوویؒ نے حرام لکھا ہے۔ خواہ بچپن میں ہو خواہ بڑے سن میں اور بغوی نے کہا ہے کہ ایسے ہی جو جانور حرام ہیں ان کا خصی کرنا حرام ہے اور جو جانور کہ حلال ہے اس کو بچپن میں خصی کرنا روا ہے اور بعد میں حرام ہے۔ (واللہ اعلم)

۳۴۰۵: عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ قَالَ سَمِعْتُ سَعْدًا يَقُوْلُ رُدَّ عَلٰى عُثْمَانَ بْنِ مَظْعُوْنٍ التَّبَتُّلُ وَلَوْ اُذِنَ لَهٗ لَاخْتَصَيْنَا۔

۳۴۰۵: ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

۳۴۰۶: عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ يَقُوْلُ أَرَادَ عُثْمَانُ بْنُ مَظْعُوْنٍ اَنْ يَتَبَتَّلَ فَنَهَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ

۳۴۰۶: اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

ﷺ وَلَوْ اَجَازَ لَهُ ذٰلِكَ لَاخْتَصَيْنَا۔

## بَابُ: نَدْبِ مَنْ رَّاٰى امْرَاَةً فَوَقَعَتْ فِيْ نَفْسِهِ اِلٰى اَنْ يَّاْتِيَ امْرَاَتَهٗ اَوْجَارِيَتَهٗ فَيُوَاقِعُهَا

## باب: جو کسی عورت کو دیکھے اور رغبت اس کے دل میں پیدا ہو تو اپنی بیوی یا باندی سے صحبت کرے

۳۴۰۷: عَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰى امْرَاَةً فَاَتٰى امْرَاَتَهٗ زَيْنَبَ وَ هِيَ تَمْعَسُ مَنِيْئَةً لَّهَا فَقَضٰى حَاجَتَهٗ ثُمَّ خَرَجَ اِلٰى اَصْحَابِهٖ فَقَالَ اِنَّ الْمَرْاَةَ تُقْبِلُ فِيْ صُوْرَةِ الشَّيْطَانِ وَتُدْبِرُ فِيْ صُوْرَةِ شَيْطَانٍ فَاِذَا اَبْصَرَ اَحَدُكُمُ امْرَاَةً فَلْيَاْتِ اَهْلَهٗ فَاِنَّ ذٰلِكَ يَرُدُّ مَا فِيْ نَفْسِهٖ۔

۳۴۰۷: حضرت جابرؓ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کی ایک عورت پر نظر پڑی۔ تو آپ ﷺ اپنی بیوی حضرت زینبؓ کے پاس تشریف لائے اور وہ ایک چمڑے کو دباغت دینے کے لیے مل رہی تھیں۔ پھر آپ ﷺ نے اپنی حاجت ان سے پوری کی اور پھر اپنے صحابہؓ کی طرف نکلے اور فرمایا کہ عورت جب سامنے آتی ہے تو شیطان کی صورت میں آتی ہے اور جب جاتی ہے تو شیطان کی صورت میں جاتی ہے پھر جب کوئی کسی عورت کو دیکھے تو اس کو چاہئے کہ اپنی بیوی کے پاس آئے یعنی صحبت کرے اس عمل سے اس کے دل کا خیال جاتا رہے گا۔

۳۴۰۸: عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰى امْرَاَةً فَذَكَرَ بِمِثْلِهٖ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ فَاَتٰى امْرَاَتَهٗ زَيْنَبَ وَ هِيَ تَمْعَسُ مَنِيْئَةً وَّ لَمْ يَذْكُرْ تُدْبِرُ فِيْ صُوْرَةِ شَيْطَانٍ۔

۳۴۰۸: جابرؓ نے وہی مضمون روایت کیا مگر اس میں یہ نہیں کہ عورت جب جاتی ہے تو شیطان کی صورت میں جاتی ہے۔

تشریح: اس حدیث کی رو سے مستحب ہے کہ جب آدمی کسی عورت کو دیکھے اور اسے شہوت ہو تو اپنی بیوی کے پاس آئے اور صحبت کرے اور جان لے کہ جو اس کے پاس ہے وہی میری بیوی کے پاس ہے اور عورت کا شیطان کی صورت میں آنا یہ ہے۔ کہ شہوت رانی اور زنا کی رغبت دلاتی اور لذت جماع کو یاد دلاتی ہے اور یہ اثر شیطان کا ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بغرض تعلیم یہ امر بیان کر دیا اور اس سے معلوم ہوا کہ مرد اگر اپنی بیوی سے دن میں جماع کرے تو کوئی حرج نہیں اور بیوی کے لیے ضروری ہے کہ اگر کسی شغل میں ہو تو اسے ترک کر کے شوہر کے بلانے پر حاضر ہو۔ اس لیے کہ جب مرد کی شہوت بدن میں حرکت کرتی ہے اور نکلتی نہیں تو خوف ہے کہ اس کے دل اور بدن کو ضرر پہنچے اکثر ضعف بصر بھی عارض ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ سب برادران مسلمین اور بیبیوں کو اس حسنات کے حاصل کرنے کی توفیق دے اور نشوز و اعراض سے بچائے۔ (آمین)

۳۴۰۹: عَنْ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِذَا اَحَدُكُمْ اَعْجَبَتْهُ الْمَرْاَةُ فَوَقَعَتْ فِيْ قَلْبِهٖ فَلْيَعْمَدْ اِلَى امْرَاَتِهٖ فَلْيُوَاقِعْهَا فَاِنَّ ذٰلِكَ يَرُدُّ فِيْ نَفْسِهٖ۔

۳۴۰۹: جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ میں نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے ”جب کسی کو کوئی عورت اچھی معلوم ہو اور اس کے دل میں اس کا خیال آئے تو چاہیئے کہ اپنی عورت سے صحبت کرے کہ اس سے اس کے دل کا خیال جاتا رہے گا“۔

## بَابُ : نِكَاحِ الْمُتْعَةِ وَ بَيَانِ اَنَّهُ اُبِيحَ ثُمَّ نُسِخَ ثُمَّ اُبِيحَ ثُمَّ نُسِخَ وَ اسْتَقَرَّ تَحْرِيمُهُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

## باب: متعہ کے حلال ہونے کا پھر حرام ہونے کا پھر حلال ہونے کا۔ پھر قیامت تک حرام رہنے کا بیان

۳۴۱۰:عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُوْلُ كُنَّا نَغْزُوْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ لَنَا نِسَآءٌ فَقُلْنَا اَلَا نَسْتَخْصِيْ فَنَهَانَا عَنْ ذٰلِكَ ثُمَّ رَخَّصَ لَنَا اَنْ نَنْكِحَ الْمَرْاَةَ بِالثَّوْبِ اِلٰى اَجَلٍ ثُمَّ قَرَاَ عَبْدُ اللّٰهِ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحَرِّمُوْا طَيِّبٰتِ مَاۤ اَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوْا اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ۔

۳۴۱۰:عبداللہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم جہاد کرتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ اور ہمارے پاس عورتیں نہ تھیں اور ہم نے کہا کہ کیا ہم خصی ہو جائیں۔ سو آپ ﷺ نے ہم کو منع فرمایا اس سے اور اجازت دی ہم کو کہ ایک کپڑے کے بدلے ایک معین مدت تک عورت سے نکاح کریں پھر عبداللہؓ نے یہ آیت پڑھی کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''اے ایمان والو! مت حرام کرو پاک چیزوں کو جو اللہ تعالیٰ نے تمہارے لیے حلال کی ہیں اور حد سے نہ بڑھو بیشک اللہ تعالیٰ حد سے بڑھنے والوں کو دوست نہیں رکھتا''۔

۳۴۱۱:عَنْ اِسْمٰعِيْلَ ابْنِ اَبِيْ خَالِدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ وَ قَالَ ثُمَّ قَرَاَ عَلَيْنَا هٰذِهِ الْاٰيَةَ وَ لَمْ يَقُلْ قَرَاَ عَبْدُ اللّٰهِ ۔

۳۴۱۱:اسمٰعیل بن ابو خالد نے اسی کے مثل روایت کی اور پھر کہا کہ ہم پر یہ آیت پڑھی اور یہ نہیں کہا کہ عبداللہؓ نے یہ آیت پڑھی۔

تشریح ۞ نکاح متعہ یہ ہے کہ ایک معین مدت تک ایک مہر پر کسی عورت سے نکاح کرنا اور اس مدت کے بعد وہ نکاح ختم ہو جائے اور عورت بغیر طلاق کے اس کے نکاح سے باہر سمجھی جائے۔ علامہ مازریؒ نے کہا ہے کہ ابتداء اسلام میں یہ نکاح جائز تھا پھر باحادیث صحیحہ اس کا منسوخ ہونا ثابت ہوا اور اس کی تحریم پر اجماع منعقد ہو گیا۔

مترجم:۔ پھر جن کے نزدیک اجماع مقبول ہے وہ اس کی حرمت پر اجماع کو سند لاتے ہیں اور جن کے نزدیک اجماع حجت نہیں ہے وہ ان احادیث سے استدلال کرتے ہیں اور مآل دونوں کا ایک ہی ہے۔ انتہی۔ سوائے ایک مبتدعہ گروہ کے کسی نے اس کی حرمت پر مخالفت نہیں کی اور اس گروہ مبتدع نے انہی احادیث منسوخہ اور اس آیت سے استدلال کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ اور ابن مسعود کی قراءت میں ہے: فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ اِلٰى اَجَلٍ مُّسَمًّى اور ابن مسعودؓ کی یہ قراءت شاذ ہے۔ اس کا رتبہ نہ حدیث کے برابر ہے نہ لازم العمل ہے اور امام زفرؒ نے کہا ہے کہ جس نے نکاح متعہ کیا اس کا نکاح ہمیشہ کے لیے ہو گیا یعنی پھر بغیر طلاق کے وہ نکاح نہیں ٹوٹ سکتا۔ گویا مدت کا ذکر قابل اعتبار نہیں رہا جیسے اور شروط فاسدہ لائق اعتبار نہیں۔ مازریؒ نے کہا ہے کہ صحیح مسلم میں آیا ہے کہ آپ ﷺ نے خیبر میں متعہ سے منع فرمایا اور کسی روایت میں آیا ہے کہ آپؐ نے فتح مکہ کے دن منع فرمایا۔ اس میں بعضوں کو شبہہ ہوا۔ حالانکہ اس میں تعارض نہیں۔ اس لیے کہ آپ ﷺ نے بار بار اس سے منع فرمایا ہے اس لیے کہ اس کی نہی (ممانعت) مشہور ہو جائے اور سب کو پہنچ جائے اور جس نے نہ سنا ہو وہ بھی سن لے۔ پھر ہر راوی نے جس وقت میں سنا اس وقت میں نہی کو بیان کر دیا۔ غرض اس میں تعارض جاننے والے کی خطاء ہے اور قاضی عیاضؒ نے کہا ہے ایک جماعت نے حدیث جواز متعہ کو صحابہؓ کی ایک جماعت سے روایت کیا ہے اور مسلمؒ نے اس میں سے ذکر کیا ہے۔ ابن مسعودؓ اور ابن عباسؓ اور جابرؓ اور سلمہؓ بن اکوع اور سبرہؓ بن معبد جہنی کی روایتوں کو ان سب روایتوں میں اس کا جواز سفر میں مذکور ہے نہ کہ حضر میں، اور بوقت ضرورت نہ کہ بلاضرورت

